کریم ﷺ نے جہاد کے حوالے سے ایک خواب دیکھا کہ آپ ﷺ کی اُمت کے چند لوگ کشتیوں میں سوار سمندر میں جا رہے ہیں۔ اُمّ حرام نے بھی اس قافلے میں شرکت کی خواہش اور دعا کی درخواست کی۔ یہ خواہش اور دعا اس طرح قبول ہوئی کہ حضرت عثمان کے عہد میں حضرت امیر معاویہ نے جزیرۂ قبرص پر حملے کے لئے بحری بیڑہ تیار کیا تو اُمّ حرام بھی اس میں شامل تھیں۔ فتح حاصل کرنے کے بعد جب مجاہدین واپس لوٹنے لگے تو اُمّ حرام جانور پر بیٹھتے وقت گر گئیں اور زخمی ہو گئیں۔ اس صدمے سے ان کی وفات ہوئی۔ اُمّ حرام سے چند احادیث بھی مروی ہیں۔

⇐ احد، غزوہ + اُمّ سلیم + خزرج، بنو۔

**❋ ام حکیم بنت حارث:** صحابیہ۔ مکہ میں پیدا ہوئیں۔ باپ کا نام حارث بن ہشام اور والدہ کا نام فاطمہ بنت ولید تھا۔ اُمّ حکیم خالد بن ولید کی بھانجی اور قریش کے خاندان بنی مخزوم سے تھیں۔ ابتدا میں اپنے شوہر عکرمہ اور سسر ابوجہل کے ساتھ مل کر اسلام کے خلاف سازشیں کیں، لیکن فتح مکہ کے موقع پر اپنی والدہ کے ساتھ مسلمان ہو گئیں۔ جب عام معافی کا اعلان سنا تو اپنے شوہر عکرمہ کو یہ بات بتائی۔ وہ اور عکرمہ، نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ پھر صدق دل سے اسلام قبول کیا اور اسلام کی خدمت شروع کر دی۔ آخر کار عکرمہ اجنادین کی لڑائی میں شہید ہو گئے۔ ام حکیم نے دوسرا نکاح خالد بن سعید بن عاص سے کیا۔ یہ نکاح مسلمانوں کی عیسائیوں سے لڑائی کے دوران ہوا۔ ابھی ولیمہ کی دعوت سے لوگ فارغ بھی نہیں ہوئے تھے کہ رومیوں نے حملہ کر دیا۔ خالد بن سعید لڑنے کے لئے آگے بڑھے اور شہید ہو گئے۔ اسی لڑائی میں آپؓ نے بھی ۹ رومیوں کو موت کے گھاٹ اتارا۔ اس جنگ کے بعد حضرت عمر کے دور میں جنگ یرموک میں بھی شرکت کی۔

⇐ ابوجہل + عکرمہ بن ابی جہل + فتح مکہ۔

**❋ ام درداء:** صحابیہ۔ حضرت ابودراد کی زوجہ۔ خیرہ بنت ابوحدرد نام تھا اور قبیلہ اسلم سے تعلق رکھتی تھیں۔ عورتوں میں بڑی صاحب الرائے تھیں۔ حضرت ابودرداء کی وفات سے دو سال پہلے شام میں حضرت عثمان کے دور خلافت میں وفات پائی۔

**❋ ام رومان:** حضرت ابوبکر صدیق کی زوجہ اور حضرت عائشہ کی والدہ۔ قبیلہ کنانہ کے خاندان فراس سے تعلق رکھتی تھیں۔ پہلا نکاح عبداللہ سے ہوا۔ ان کے انتقال کے بعد حضرت ابوبکر سے نکاح ہوا۔ ابوبکر کے ساتھ اُمّ رومان بھی مسلمان ہو گئیں۔ ۹ ھ میں انتقال ہوا اور نبی کریم ﷺ خود ان کی قبر میں اترے اور ان کے لئے دعائے مغفرت کی۔

**❋ ام سلمہ:** ام المؤمنین۔ نبی کریم ﷺ کی زوجہ محترمہ۔ اصل نام ہند تھا اور "ام سلمہ" کنیت تھی جو آپ کے صاحبزادے سے ملی تھی۔ آپ کا سلسلہ نسب بنی مخزوم خاندان سے تھا جو قریش کی ایک شاخ تھی۔ ان کے والد کا نام ابوامیہ سہیل بن مغیرہ بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم تھا اور وہ اپنے قبیلے کے سردار اور زبردست شہسوار مانے جاتے تھے۔ والدہ کا نام عاتکہ بنت عامر تھا۔ والد متمول اور سخی انسان تھے اور مکہ مکرمہ کے ممتاز لوگوں میں شمار کئے جاتے تھے۔ ان کا دستور تھا کہ جب کسی کارواں کی رہنمائی کرتے تو اس میں شامل تمام لوگوں کی کفالت کا ذمہ لیتے، اسی لئے انہیں عرف عام میں "زادالراکب" کا خطاب دیا گیا اور اسی نام سے پکارے جاتے تھے۔ اسی متمول گھرانے میں اور ایسی بلند خصوصیات کے حامل والدین کے ہاتھوں حضرت اُمّ سلمہ کی پیدائش اور تربیت ناز و نعم سے ہوئی۔ چنانچہ حضرت اُمّ سلمہ کی ذات میں اوصاف حمیدہ اور ذہنی صلاحیتیں کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھیں۔

حضرت اُمّ سلمہ کا اولین نکاح ابوسلمہ حضرت عبداللہ بن عبدالاسد سے ہوا جو رشتے میں آپ کے چچیرے بھائی اور حضور ﷺ کے منہ بولے بھائی بھی تھے۔ حضرت اُمّ سلمہ اور حضرت ابوسلمہ کو ایک دوسرے سے بہت محبت تھی۔ ایک دفعہ اُمّ سلمہ نے ابوسلمہ سے کہا کہ میں نے سنا ہے کہ اگر مرد اور عورت دونوں جنتی ہوں اور عورت، مرد کے بعد کسی سے نکاح نہ کرے تو وہ عورت جنت میں اسی